# حضرات القدس

مؤلفہ

## شیخ بدرالدین سرہندیؒ

مقدمہ، تحقیق، تصحیح

## مولانا محبوب الٰہی



محکمہ اوقاف پنجاب ○ لاہور

١٩٧١ء

شیخ عبدالملک — بہارِ جاوداں

# نعت

شعاعِ سرمدی جس کی جبینِ پاک سے رقصاں — جمالِ ایزدی جس کے فروغِ حسن سے رخشاں
فضائے قدس کا ہر جلوہ جس کے نور پر قرباں — بسیطِ خاک کا ہر ذرّہ جس کا تابع فرماں
وہ سلطانِ امم آیا وہ مختار الرّقاب آیا

وہ آئینہ دکھایا جس نے عکسِ روئے جاناں کو — نمایاں کر دیا جس نے فروغِ حسنِ پنہاں کو
چراغاں کر دیا جس نے تجلی گاہ امکاں کو — عطا کی دولتِ نظارہ جس نے دیدۂ جاں کو
جلوہ اب جمالِ احمدیؐ میں بے نقاب آیا

معارف کا خیاباں تازہ جس کی رشحہ باری سے — مکارم کا چمن شاداب جس کی آبیاری سے
شناسا جس نے عالم کو کیا توحید باری سے — دلوں کی کھیتیاں سرسبز جس کے فیضِ جاری سے
وہ دریائے کرم آیا وہ رحمت کا سحاب آیا

زمانے کو کوئی بدظن، مگر اپنا تو ایماں ہے — کہ اس کی شانِ عالی ماورائے فہمِ انساں ہے
فلک بھی اس عروجِ قدر پر ششدر ہے حیراں ہے — درِ دولت سرا کی گو ابھی زنجیر جنباں ہے
مگر وہ جا کے بزمِ لامکاں سے باریاب آیا

سجایا جائیگا دربار جب سرکارِ وحدت کا — تو عالم دیدنی ہوگا گنہگارانِ امت کا
یہ غل ہوگا وہ آیا کوکبہ شاہِ رسالت کا — بھرم کھلنے کو ہے اب تابشِ مہرِ قیامت کا
لوائے حمد لے کر شافعِ یوم الحساب آیا

اگر فانوس ہے وہ جسمِ اطہر نورِ وحدت کا — تو ہے صدیقِ اکبر آئینہ شمعِ رسالت کا
یہ ہے فیضِ تقرب یہ کرشمہ ہے معیّت کا — جدا کس طرح رہتا سایہ اس کے سروِ قامت کا
وہ آیا اور صدیقِ امینؓ بھی ہمرکاب آیا

(اقبال ایلی)

یاقوت رقم 7/1/73

ماہنامہ محفل لاہور دسمبر ۱۹۷۲ء

# نغمۂ توحید باری عز اسمہٗ

۱۔ اے صانع کل ارض و سمٰوات کے خالق
ارواح و نباتات و جمادات کے خالق

ہر شے میں ترے نور کی ہے جلوہ نمائی
لاریب تجھی کو ہے سزاوار خدائی

جلوے تری قدرت کے ہر ذرے میں نظر ہیں
تاروں میں کہیں اور کہیں شمس و قمر میں

گلزار جہاں سے تری توحید عیاں ہے
ہر برگ ستائش میں تری چرب زباں ہے

امید کرم تجھ سے ہے درویش و غنی کو
تیرا ہی سہارا ہے ضعیف اور قوی کو

کیا اعلیٰ کیا اسفل کیا ماہ اور ماہی
ہر اک تری توحید کی دیتا ہے گواہی

لائق جو عبادت کے ہے وہ کس سے ہوئی ہے
غرض ہاں سے ترے معترف عجز بنی ہے

یارا ہے کسے مار سکے دم ترے آگے
وہ کونسا سر ہے جو نہیں خم ترے آگے

حق تیرے تشکر کا ادا ہو نہیں سکتا
اس فرض سے دل عہدہ برآ ہو نہیں سکتا

—

اے خالق ہر بلند و پستی
شش چیز عطا بکن ز ہستی ربا جہان
ایمان و امان و تندرستی
علم و عمل و فراخ دستی

— شیخ سعدیؒ

داده سبادعمر در لہو و فسوس
زینہار مشو ز رحمت حق مایوس
ہشدار کہ آتش جہنم حق را
تہذیب غرض بود نہ تعذیب نفوس

غالب مرحوم

یاقوت رقم

# حضرات القدس

مقدس

مؤلفہ

## شیخ بدر الدّین سرہندیؒ

مقدّمہ، تحقیق، تصحیح

## مولانا محبوب الٰہی



محکمۂ اوقافِ پنجاب ○ لاہور

۱۹۷۱ء

یکے مطبوعات شعبۂ مطبوعات محکمۂ اوقاف ، پنجاب ، لاہور

طبع اول :

تعداد : ... ... ... ایک ہزار

مؤرخہ : ... ... ... جون ۱۹۷۱ء

قیمت : ... ... ... پندرہ روپے

ناشر

شعبۂ مطبوعات محکمۂ اوقاف ، حکومت پنجاب

حضوری باغ (بادشاہی مسجد) لاہور

فون : ۵۵۸۴۵

طابع

مطبعة المكتبة العلمية ۱۵ — لیک روڈ ، لاہور

# فہرست


| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| **پیش لفظ** | ۵ |
| **مقدمہ** | ۱ |
| حضرات القدس کی تالیف | ۴ |
| موازنۂ زبدۃ المقامات | |
| و حضرات القدس | ۷ |
| مؤلفِ حضرات القدس | ۹ |
| پیدائش | ۹ |
| تعلیم وبیعت و تربیت | ۱۰ |
| بارگاہِ مجددی میں تقرّب | ۱۳ |
| اجازتِ بیعت | ۱۵ |
| رابطۂ شیخ | ۱۶ |
| نماز میں حضور قلب | ۱۷ |
| رعایت مذاہب آئمہ مجتہدین | ۱۷ |
| مؤلف کے نام امام ربانی کے | |
| مکتوبات | ۱۸ |
| شغلِ بیعت و ارشاد | ۱۹ |
| تالیفاتِ مؤلف | ۲۱ |
| **دیباچہ کتاب** | ۲۲ |
| **حضرۃ ثالیہ** | ۲۵ |
| ظہور نور محمدی | ۲۶ |
| مظہریتِ محمدی | ۲۷ |
| نسبتِ چشتیہ | ۲۸ |
| انتساب بخاندان قادری | ۲۹ |
| انتساب بخاندان نقشبندیہ | ۳۰ |
| شجرۂ منظوم | ۳۰ |
| ولادت ، طفولیت ، تعلیم | ۳۱ |
| کسبِ کمالاتِ باطنی | ۳۳ |
| مرتبۂ حق الیقین در توحید | ۳۶ |
| بیان مرتبۂ فرق بعد الجمع | ۳۷ |
| **الحضرۃ الثالثہ** | ۴۲ |
| **الحضرۃ الرابعہ** | ۶۶ |
| **الحضرۃ الخامسۃ** | |
| فی وظائفہ و طاعاتہ و اخلاقہ | ۸۰ |
| **الحضرۃ السادسۃ** | |
| فی مکاشفاتہ | ۹۳ |
| **الحضرۃ السابعہ** | ۱۱۳ |
| **الحضرۃ الثامنہ** | |
| فی ملفوظاتہ | ۱۴۴ |
| **الحضرۃ التاسعہ** | |
| فی حلیتہ وکراماتہ | ۱۰۰ |

| عنوان | صفحہ |
| --- | --- |
| **الحضرة العاشره** | |
| فی تاریخ و صاله | |
| **الحضرة الحادی عشرة** | ۲۱۱ |
| در بیان فرزندان گرامی | |
| و خلفائے آن | ۲۲۰ |
| ذکر خواجہ محمد صادق | ۲۲۰ |
| خواجہ محمد سعید | ۲۳۴ |
| خواجہ محمد معصوم | ۲۶۲ |
| خواجہ محمد یحیٰی | ۲۹۵ |
| ذکر محمد فرخ ، محمد عیسیٰ | |
| و اُم کلثوم | ۲۹۷ |
| **الحضرة الثانیة عشر** | |
| فی بیان احوال خلفائه | ۲۹۹ |
| ذکر محمد نعمان | ۲۹۹ |
| ذکرشیخ نور محمد پٹنی | ۳۱۱ |
| ذکر شیخ حمید بنگالی | ۳۱۴ |
| شیخ محمد طاہر لاہوری | ۳۱۹ |
| خواجہ محمد صادق بدخشانی | ۳۲۷ |
| شیخ بدیع الدین سہارنپوری | ۳۳۴ |
| شیخ محمد طاہر بدخشی | ۳۴۰ |
| شیخ یار محمد قدیم | ۳۴۳ |
| شیخ عبدالہادی | ۳۴۴ |
| خواجہ محمد صادق کابلی | ۳۴۵ |
| حاجی خضر خان افغان | ۳۴۷ |
| شیخ احمد دیوبندی | ۳۴۹ |
| شیخ احمد برکی | ۳۵۱ |
| شیخ یوسف برکی | ۳۵۴ |
| شیخ کریم‌الدین | ۳۵۵ |
| شیخ حسن برکی | ۳۶۲ |
| شیخ عبدالحئی | ۳۶۶ |
| خواجہ محمد ہاشم کشمی | ۳۶۸ |
| شیخ آدم بندری | ۳۸۳ |
| مؤلف حضرات القدس | ۴۱۳ |

# پیش لفظ

شیخ احمد سرہندی کی غیر معمولی شخصیت پر لکھتے ہوئے علامہ غلام علی آزاد لکھتے ہیں کہ شیخ موصوف کی ذات گرامی برعظیم ہند و پاکستان کے لیے باعثِ افتخار ہے اور ان کا وجودِ گرامی نوعِ انسانی کی برتری کی دلیل ہے[1]۔ شیخ موصوف کی زندگی اور ان کا پیغام اس کے سوا اور کچھ نہیں کہ :

''بہ مصطفیٰ برسان خویش را کہ دین ہمہ اوست''

شیخ موصوف نے اجتماعی زندگی میں شریعت کی سختی سے پابندی کی اور انسان کی معنوی زندگی کے ارتقاء کے لیے نہ صرف خود کامیاب جدوجہد کی بلکہ دوسرے لوگوں کو بھی منزل کا پتا دیا ۔

شریعت کی پابندی اور انسانی وقار کی حفاظت کا اندازہ اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ ایک دفعہ شاہجہان نے اپنے دو آدمیوں افضل خان اور خواجہ عبد الرحمٰن المفتی کو شیخ کے پاس بھجوایا جنھوں نے شیخ سے کہا کہ بادشاہوں کے لیے سجدۂ تعظیم جائز ہے ، اور شیخ سے التجا کی کہ وہ بھی بادشاہ سے ملتے وقت اس ''بدعت'' کو قبول کریں۔ لیکن شیخ نے کہا کہ ہرچند یہ روا ہے لیکن مقام عظیمت (عزیمت)[1] کا تقاضا یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے علاوہ کسی کو سجدہ نہ کیا جائے[2]'' ۔ چونکہ معنوی زندگی کی اصلاح ہی مذہب کی اصل روح ہے اس لیے شیخ نے اپنے ہزاروں عقیدت مندوں کی زندگیوں کو تصوف کی راہ سے بدل ڈالا اور وہ سچائی ، راست بازی اور پاکیزگی کا نمونہ بنے ۔ اس لیے زمانۂ حاضر کے بعض علماء کا یہ کہنا شاید صحیح نہ ہوگا کہ حضرت شیخ کو لوگوں کی اصلاح کے لیے تصوف کو اختیار نہیں کرنا چاہیے تھا ۔

واقعہ یہ ہے کہ جو لوگ سیاست کی راہ سے اخلاق اصلاح کی منزل تک پہنچنا چاہتے

---

۱ ۔ سبحۃ المرجان فی آثار ہندوستان ، حیدرآباد ، ۱۳۰۳ھ ، صفحہ ۴۵ ۔

۲ ۔ ایضاً ، صفحہ ۴۹ ۔

ہیں ، انھیں عملی دنیا میں پیش آنے والے واقعات کی روشنی میں اپنے موقف پر نظرثانی کرنی چاہیے - شیخ موصوف کے سوانح پر مستند کتابیں خود آپ ہی کے براہ راست خلفاء نے 'زبدۃ المقامات' اور 'حضرات القدس' کے نام سے لکھیں -

''حضرات القدس'' کے متعدد قلمی نسخے پاکستان کی مختلف لائبریریوں میں موجود ہیں - مثلاً :

۱ - خانقاہِ کندیاں شریف (پنجاب) -

۲ - کتاب خانۂ خانقاہِ موسیٰ زئی شریف (~~حیدر آباد سندھ~~ کوہ سلیمان) -

۳ - آغا ہاشم جان (حیدر آباد سندھ) -

محکمۂ اوقاف ان تینوں نسخوں کی بنیاد پر کتاب ھذا شائع کر رہا ہے - چنانچہ حاشیے میں دیے گئے نمبر ۱ ، ۲ اور ۳ سے بالترتیب کندیاں شریف ، آغا ہاشم جان اور خانقاہ موسیٰ زئی شریف کے قلمی نسخے مراد ہیں -

امید ہے کہ اہل علم اور ملک کے دوسرے دانشور اس علمی کتاب سے استفادہ کریں گے اور برعظیم ہند و پاکستان کے اس مایۂ ناز فرزند کی تعلیمات اور سوانح ان لوگوں کے لیے یقیناً مشعلِ راہ ثابت ہوں گے جو اخلاص سے یہ یقین رکھتے ہیں کہ :

''مستقبل آن قوموں کے ہاتھ میں ہے جو پاک دامن ہیں -''

**رشید احمد (جالندھری) پی ایچ - ڈی**

لاہور

جنوری ۱۹۷۱ع

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مقدمہ

## حامداً ومصلیاً ومسلماً

حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی قدس سرہ کے حالاتِ زندگی ، احوالِ عرفانی ، مقاماتِ حقانی اور تجدیدی کارناموں کی تفصیلات کے بیان و ترتیب کے بارے میں خود آپ کے عہد مبارک ہی میں آپ کے فرزندان گرامی اور خلفائے عظام نے اپنے طور پر سعی و کوشش شروع کر دی تھی - آنحضرت قدس سرہ کے مکتوبات کی ترتیب و اشاعت بھی اسی سلسلے کی ایک بہت اہم کڑی ہے ، بلکہ حق یہ ہے کہ یہ کام سب سے اہم تھا - حضرت امام ربانی قدس سرہ کے مقامات عالیہ کا صحیح اندازہ آپ کے مکتوبات عالیہ ہی سے لگایا جاسکتا ہے -

مکتوبات شریفہ کے علاوہ بھی آپ کے علوم و معارف اور دیگر مسائل سے متعلق اس خانوادۂ مقدس کے کئی اصحاب قلم نے رسائل ترتیب دیے اور شائع کیے - مطابع نہ ہونے کی وجہ سے اس زمانے میں اشاعت کا ذریعہ قلمی نقول تک ہی محدود تھا ، ایک سے دوسرا اور دوسرے سے تیسرا ان رسائل کی نقل اتارتا رہتا تھا - اس طرح ملک اور بیرون ملک میں آپ کے علمی کارنامے پھیلتے جا رہے تھے - اسی سلسلے میں آپ کی سیرت پاک اور سوانح عمری کی تألیف و ترتیب کی طرف بھی توجہ دی گئی - آپ کے ایک خلیفہ خواجہ محمد ہاشم کشمیؒ نے 'زبدة المقامات' کے نام سے اور دوسرے خلیفہ شیخ بدر الدین سرہندیؒ نے 'حضرات القدس' کے نام سے آپ کی سوانح نگاری کو اپنا مطمح نظر اقرار دے کر اپنی اپنی کتاب مرتب کی یہ دونوں کتابیں آپ کے حالات معلوم کرنے کے سلسلہ میں ایک مستند مأخذ تصور کی جاتی ہیں -

دونوں حضرات نے فوائدِ تألیف کو وسعت دینے کے لیے اپنے اپنے نقطۂ نظر کو بھی وسعت دی - خواجہ ہاشم کشمی نے حضرت امام ربانی سے پہلے ان کے شیخ خواجہ باقی باللہ کے احوال سے اپنی کتاب شروع کی - پھر ان کے چند خلفا کا ذکر کرنے کے

بعد حضرت امام ربانیؒ کی سیرت نگاری پر پورا زور قلم صرف کیا۔ شیخ بدر الدین سرہندیؒ نے اپنے نظریۂ تالیف کو اور زیادہ وسیع کیا۔ خلفائے رسول اکرم ﷺ کے احوال و سیرت سے اپنی کتاب کا آغاز کیا اور بارہ ابواب پر، جن کے لیے انھوں نے حضرات کی اصطلاح مقرر کی ہے، بارہ عنوانوں کے ساتھ مرتب فرمایا۔ ہرچہار خلفائے رسالت مآب علیہم السلام کی مختصر سیرت لکھنے کے بعد خواجگان و اکابر نقشبندیہ علیہم الرضوان کے حالات حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے لے کر اپنے عہد تک قلمبند فرمائے۔ زیادہ زور تحریر حضرت امام ربانی قدس سرہ اور ان کے خلفا کے احوال پر صرف کیا۔ باب اول جس کو وہاں حضرتِ اولیٰ سے تعبیر فرماتے ہیں، خلفائے اربعہ سے شروع ہو کر حضرت خواجہ باقی باللہ اور ان کے چیدہ چیدہ خلفا کے احوال پر ختم ہوتا ہے۔ باب دوم سے باب دوازدہم تک گیارہ باب حضرت امام ربانیؒ، ان کے فرزندان عالی قدر اور خلفائے بلند مرتبہ کے لیے مخصوص ہیں۔

مگر تعجب ہے کہ صاحبِ 'حضرات القدس' نے حضرت امام ربانی کا نسب شریف تو بیان فرمایا مگر آپ کے آبا و اجداد خصوصاً والدِ ماجد حضرت مخدوم عبدالاحد رحمۃ اللہ علیہ کے حالات پر اپنی کتاب میں کوئی روشنی نہیں ڈالی۔ شاید اس کی وجہ یہ ہو کہ اگرچہ حالات و مقاماتِ امام ربانی قدس سرہ کو حیطۂ تحریر میں لانے کا خیال پہلے پہل آپ کے ہی گوشۂ خیال میں آیا تھا مگر بعض حوادث و موانع کی وجہ سے، جیسا کہ آئندہ ان کا ذکر آئے گا، یہ کام پایۂ تکمیل کو نہ پہنچ سکا تھا اور آپ کی کتاب 'حضرات القدس' سے پہلے خواجہ ہاشم کشمی رحمۃ اللہ علیہ کی 'زبدۃ المقامات' منصۂ شہود پر آگئی تھی اور اس میں حضرت امام ربانی قدس سرہ کے والد ماجد اور دیگر بزرگوں کا ذکر خاصی تفصیل کے ساتھ آچکا تھا۔ غالباً یہی امر اس کا باعث ہوا ہوگا کہ آپ نے باب دوم کا آغاز حضرت امام ربانیؒ کے سلاسلِ انتساب اور ایامِ طفولیت کے مختصر ذکر کے بعد حضرت خواجہ باقی باللہ کی خدمت میں آپ کی حاضری سے کیا ہے۔

'زبدۃ المقامات' (۱۰۳۷ھ) مؤلفہ حضرت خواجہ محمد ہاشم کشمی کی ترتیب کا آغاز غالباً ۱۰۳۲ھ یا ۱۰۳۳ھ میں بفرمائش حضرت خواجہ محمد سعید و خواجہ محمد معصوم ہو چکا

تھا - اسی اثنا میں خواجہ موصوف کو خلعتِ خلافت مرحمت ہوا اور حضرت امام ربانی قدس سرہ کی طرف سے مامور ہو کر آپ برہانپور چلے گئے - تالیف کا بقیہ حصہ وہاں رہ کر ۱۰۳۷ھ میں حضرت امام ربانی قدس سرہ کی وفات کے تین سال بعد مکمل کیا - کتاب کا اصلی نام 'برکات احمدیہ' رکھا اور تاریخی نام 'زبدۃ المقامات' تجویز فرمایا - موخرالذکر نام مقبول و مشہور ہوا -

کتاب مذکور گونقشِ اول ہے مگر اپنے موضوع پر جامع اور مستند ہے اور بعد کے سیرت نگاروں کے لیے مفید ماخذ کا درجہ رکھتی ہے اور مطبع نولکشور سے ۱۸۹۰ء مطابق ۱۳۰۷ھ میں طبع ہو کر شائع ہو چکی ہے -

خواجہ ہاشم کشمی اولاً حضرت امام ربانی کے خلیفہ میر محمد نعمان رحمہ اللہ سے برہانپور میں بیعت ہوئے اور ان کی خدمت میں رہ کر مقاماتِ سلوک مجددی طے فرما رہے تھے کہ استعدادِ بلند اور قابلیتِ ارجمند کی بنا پر ۱۰۳۱ھ میں امام ربانی قدس سرہ کی طرف سے آپ سرہند شریف طلب کر لیے گئے ، خدمت اقدس میں حاضر ہوئے اور پورے دو سال سفر و حضر میں امام ربانیؒ کے ساتھ رہے اور محرمانِ خاص میں شمولیت کا شرف حاصل کیا - فرماتے ہیں کہ :

"فوائدے کہ این غریب درآن مدت قلیلہ از موائد کثیرۂ آنحضرت یافتہ و انوارے کہ ازآن آفتاب عالمتاب بر روزنۂ این شکستہ خاطر تافتہ شرح و بیان را برنتابد -" (زبدۃ المقامات ، ص ۳)

صاحب 'حضرات القدس' خواجہ موصوف کے حالات میں ان کے کمالات کا اظہار فرماتے ہوئے رقم طراز ہیں :

"الحق خواجہ در مدت یسیر بہ یمن توجہ و قوت تصرف حضرت ایشان باحوال باطنی و مقامات معنوی و حالات عجیبہ و کمالات غریبہ رسیدہ مورد الطاف کثیرہ و اعطاف عظیمۂ آنحضرت گشتہ بامر آنحضرت بہ برہانپور نشستہ -" (حضرۃ دوازدہم ، ذکر خواجہ ہاشمؒ)

دوسرا تذکرہ ، جو قدیم اور قابلِ استناد ہے ، وہ شیخ بدرالدین سرہندی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب 'حضرات القدس' مسمی باسم تاریخی 'درجات الابرار' (۱۰۴۳ھ) ہے جو اب تک قلمی کتب کی فہرست میں ہی شامل ہے ۔ آج تک اس کی طباعت کی نوبت نہیں آئی ۔ محکمۂ اوقاف مغربی پاکستان کی سعی سے امید ہے کہ کتاب کا دفتر دوم جو خانوادۂ مجددیہ سے متعلق ہے ، ان شاء اللہ زیور طباعت سے مزین ہو جائے گا ۔ دستبردِ زمانہ اور قدر شناسوں کے قحط کی وجہ سے بزرگوں کے بہت سے قابلِ قدر علمی کارنامے ضائع ہوچکے ہیں اور جو کچھ باقی ہیں اگر وہ طباعت سے روشناس نہ ہوئے تو ان کے بھی ضائع ہو جانے کا اندیشہ ہے ۔ اللہ تعالیٰ محکمۂ اوقاف اور اس کے قدر شناس اور علم نواز کارکنوں کو جزائے خیر دے کہ وہ اس طرف خاص توجہ دے رہے ہیں ۔ محکمۂ مذکور کی طرف سے اس عاجز کو دفترِ دوم 'حضرات القدس' کی تصحیح و مقابلہ و ترتیب جدید کا کام سونپا گیا تھا جو اپنی استطاعت کے مطابق پوری محنت سے انجام دے کر پیش کر رہا ہوں ۔ اللہ تعالیٰ قبول فرمائے !

**'حضرات القدس' کی تالیف کا آغاز :**

اگرچہ 'حضرات القدس' کی صورت میں امام ربانی قدس سرہ اور اکابر نقشبندیہ کا یہ تذکرہ 'زبدۃ المقامات' سے تقریباً پانچ سال بعد ۱۰۴۳ھ میں پایۂ تکمیل کو پہنچ سکا اور شرفِ تقدم خواجہ ہاشم کشمی کے حصے میں آیا لیکن مؤلفِ 'حضرات القدس' کے بیان کے مطابق 'مقامات مجددیہ' پر پہلی تالیف آپ نے ہی 'سیر احمدی' کے نام سے مرتب کی ۔ اگرچہ اس کے مسودات اثاث البیت کے ساتھ چوری ہوگئے جس کا مؤلف کو بڑا قلق تھا ، لیکن درحقیقت 'حضرات القدس' کی بنیاد وہی گم شدہ رسالہ تھا ۔ حضرت مؤلف 'حضرۃ نہم' باب کراماتِ مجددیہ میں تحریر فرماتے ہیں :

"ہر چند این حقیر پیش ازین در حالات با برکات آن قبلۂ حاجات یک بارے مقامات ایشان را مسودہ کردہ بود و آن را سیر احمدی نام نہادہ و در نظر کیمیا اثر ایشان گذراندہ . . . . . (حضرت ایشان خوشوقت شدہ) برسبیل طیبت فرمودہ کہ باری نخستین تصنیف شما در ذکر احوال ما واقع شد ۔"

اسی رسالے میں مؤلف رحمہ نے خواجہ باقی باللہ رحمہ اللہ کے ہندوستان تشریف لانے کے سلسلے میں استخارہ فرمانے اور خواب میں طوطی کے واقعے کا ذکر کیا تھا اور اتفاق سے طوطی کے بجائے طائر ہندی لکھا تھا ۔ حضرت مجدد صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے دست مبارک سے اصلاح فرمائی اور طائر ہندی کے بجائے لفظ طوطی تحریر فرما دیا تھا ۔

ان مسودات کے چوری ہو جانے سے مؤلف کی طبیعت افسردہ اور سرد ہوگئی، پھر ۱۰۳۹ھ میں یہ خیال تازہ ہوا، غالباً اس سلسلے کی تحریک کا باعث خواجہ ہاشم کشمیؒ کا تذکرہ 'زبدۃ المقامات' ہوا جو ۱۰۳۷ھ میں منظر عام پر آ گیا تھا ۔ اس کے مطالعے سے مؤلف کے جذبۂ سیرت نگاری میں نئی حرکت اور طبیعت سرد میں نئی گرمی پیدا ہوگئی ۔ غرض ۱۰۳۹ھ میں ہمارے مؤلف نے نئے جذبے سے اس کام کی ابتدا کی لیکن دوران تالیف میں موانع اور عوائق پیش آتے رہے جن کا ذکر بہ تفصیل مؤلف مرحوم نے حضرت نہم 'حضرات القدس' میں کیا ہے ۔

وہ موانع بھی تالیفی و تصنیفی ہی تھے ؛ ہوا یہ کہ ۱۰۴۳ھ میں تسوید کے کام سے فارغ ہو کر مسودات کو صاف کرنا چاہتے تھے کہ ایک سید صاحب ، جو سرہند کے ہی رہنے والے تھے اور بعہدۂ کروری فائز تھے ، انھوں نے آپ سے ایک جامع تذکرۂ اولیا جمع کرنے کی فرمائش کی اور جلد اس کام کو مکمل کرنے کا مطالبہ کیا ۔ چنانچہ آپ نے 'حضرات القدس' کی تبییض کا کام روک دیا اور 'مجمع الاولیا' کے نام سے ایک ہزار پانسو بزرگوں کے حالات جمع فرما کر ۱۰۴۴ھ میں فراغت پائی ۔ اب پھر مسودات 'حضرات القدس' کو تیزی سے صاف کرنا شروع کیا ، کیونکہ خطرہ تھا کہ پھر کوئی رکاوٹ پیدا ہو جائے گی لیکن یہ تمنا پھر بھی پوری نہ ہو سکی ۔ حاکم مذکور نے 'مجمع الاولیا' کے مسودات صاف کرنے اور تصحیح و مقابلہ کرنے کے لیے بلا لیا ۔ معلوم ہوتا ہے کہ ان مسودات میں کچھ ترمیمات اور حذف و اضافہ کا کام بھی نکل آیا ہوگا کہ مؤلف مرحوم کو وہ کام پورا کرنے میں تین سال لگ گئے ۔ ۱۰۴۷ھ میں فارغ ہوئے تھے کہ داراشکوہ کی طرف سے بلاوا آ گیا ۔ اس کی فرمائش پر 'بہجۃ الاسرار' اور 'روضۃ النواظر' کو عربی سے فارسی میں منتقل کرنے کی خدمت انجام دینی پڑی ۔ ان کے

ترجمے سے فارغ ہوئے تو تفسیر 'عرائس البیان' تصنیف روز بہان بقلی کے ترجمہ فارسی کا کام سونپ دیا گیا۔

مؤلف اس اثنا میں تھوڑے تھوڑے وقفے سے 'حضرات القدس' کے مسودات بھی صاف کرتے رہے۔ تفسیر 'عرایس البیان' کے ربع حصہ کا ترجمہ کر لینے کے بعد اس کام کو روک کر 'حضرات القدس' کی تبییض کا کام پورا کیا۔ فرماتے ہیں:

"ربع آن را بہ ترجمہ رسانید ان شاء اللہ العزیز بعد اتمام این کتاب حضرات القدس بہ ترجمہ بقیہ آن خواہد پرداخت۔"

(حضرت نہم، حضرات القدس)

ظاہر ہے کہ ان تراجم میں کافی وقت صرف ہوا ہوگا۔ اگر یہ مدت پانچ سال فرض کر لی جائے تو 'حضرات القدس' کی تبییض کا کام تقریباً ۱۰۵۲ھ میں پایہ تکمیل کو پہنچا ہوگا۔

صفحہ ۲۹۹ میں میر محمد نعمان کے ساتھ قدس سرہ اگر مصنف ہی نے لکھا ہے تو اُن کی وفات ۱۸ صفر ۱۰۵۸ھ کے بعد ہی حضرات القدس کی تکمیل ہوئی۔ صفحہ ۳۸۵ دیکھیں۔

**محتویات:**

مؤلف رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب کو بارہ ابواب پر تقسیم کیا ہے جن کو وہ 'حضرات' کے عنوان سے تعبیر کرتے ہیں۔ 'حضرۃ اولیٰ' کے آغاز میں جناب رسالت مآب ﷺ کے چاروں خلفا حضرت ابوبکر، عمر، عثمان اور علی رضی اللہ عنہم کے مختصر حالات و فضائل تحریر فرمائے ہیں۔ اس کے بعد حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے لے کر حضرت خواجہ باقی باللہ قدس سرہ تک تمام اکابر نقشبندیہ اور ان کے بعض خلفائے عظام کا تذکرہ فرمایا ہے۔

'حضرۃ ثانیہ' (باب دوم) امام ربانی مجدد الف ثانی قدس اللہ سرہ العزیز کے احوال و مقامات کا بیان شروع فرما کر مختلف عنوانات کے تحت حضرت دہم میں تواریخ وصال پر ختم کیا ہے۔ حضرۃ یازدہم میں آپ کے فرزندان: حضرت خواجہ محمد صادق، خواجہ محمد سعید اور خواجہ محمد معصوم رحمہم اللہ تعالیٰ کے تفصیلی ذکر کے بعد صاحبزادہ محمد فرخ اور محمد عیسیٰ رحمہما اللہ کا ذکر بھی مختصر طور سے کر دیا ہے۔ باب کے آخر

میں کچھ احوال حضرت امام ربانی قدس سرہ کی صاحبزادی ام کلثوم ؒ کے بھی ایزاد کردیے ہیں -

آخری باب 'حضرت دوازدہم' میں حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کے (بشمول خود) بیس خلفا کا تذکرہ فرمایا ہے ، بعض کا تفصیلی اور بعض کا اجمالی -

**موازنہ زبدۃ المقامات و حضرات القدس :**

یہ دونوں کتابیں تقریباً ایک ہی عہد کی مرتب کردہ ہیں - ان کے دونوں مؤلفین حضرت امام ربانی ؒ کے خلفا میں سے ہیں اور دونوں نے آپ کی زندگی میں ہی اس کام کی ابتدا بھی کردی تھی - لیکن اتفاق وقت سے شیخ بدر الدین کی تالیف اول 'سیر احمدی' جو فی الجملہ مکمل ہو کر حضرت امام ربانی قدس سرہ کی نظرِ مبارک میں شرفِ قبولیت بھی حاصل کر چکی تھی ، اس کے مسودات اثاث البیت کے ساتھ سرقہ ہوگئے - بہر حال جب ۱۰۳۹ھ میں مؤلفِ 'حضرات القدس' کو پھر از سر نو تحریرِ مقاماتِ امام ربانی کا خیال پیدا ہوا تو ظاہر ہے کہ انھوں نے 'سیر احمدی' کے بہت سے مضامین اور واقعات بہ مددِ حافظہ 'حضرات القدس' میں شامل کر لیے ہوں گے - اسی عرصے میں 'زبدۃ المقامات' مؤلفہ خواجہ محمد ہاشم کشمی ؒ چونکہ ۱۰۳۷ھ میں منظر عام پر آ چکی ہے ، اس لیے مؤلفِ 'حضرات القدس' کو اس سے بھی استفادہ کا موقع مل گیا اور آپ نے بعض واقعات و حالات اس سے بھی اخذ کیے ہیں - چنانچہ خود خواجہ محمد ہاشم کشمی کے حالات کے بعض اجزاء مقدمہ 'زبدۃ المقامات' سے ماخوذ نظر آتے ہیں -

**دونوں مؤلفات کا فرق :**

(۱) بلحاظِ زبان 'حضرات القدس' 'زبدۃ المقامات' سے زیادہ صاف و سلیس ہے - مگر بلحاظِ پختگی و شوکتِ زباندانی 'زبدۃ المقامات' کا مرتبہ بلند نظر آتا ہے -

(۲) تفسیرِ بے نقط قرآن مجید کی تصنیف کو مؤلف 'حضرات القدس' نے ابوالفضل کی طرف منسوب کیا ہے (صفحہ ۱۰) جو بحیثیت تاریخی درست نہیں - ممکن ہے کہ ابوالفیض لکھا ہو جو فیضی کی کنیت تھی - کتابت کی غلطی سے ابوالفضل لکھا گیا - نیز جملہ اخیر ''اکثرآن تفسیر بہ معاونت ایشان بانجام رسید'' محل تامل ہے - 'زبدۃ المقامات' میں تفسیر

ترجمے سے فارغ ہوئے تو تفسیر 'عرائس البیان' تصنیف روز بہان بقلی کے ترجمۂ فارسی کا کام سونپ دیا گیا ۔

مؤلف اس اثنا میں تھوڑے تھوڑے وقفے سے 'حضرات القدس' کے مسودات بھی صاف کرتے رہے ۔ تفسیر 'عرایس البیان' کے ربع حصہ کا ترجمہ کر لینے کے بعد اس کام کو روک کر 'حضرات القدس' کی تبییض کا کام پورا کیا ۔ فرماتے ہیں :

''ربع آن را بہ ترجمہ رسانیدان شاء اللہ العزیز بعد اتمام این کتاب حضرات القدس بہ ترجمہ بقیۂ آن خواہد پرداخت ۔''

(حضرت نہم ، حضرات القدس)

ظاہر ہے کہ ان تراجم میں کافی وقت صرف ہوا ہوگا ۔ اگر یہ مدت پانچ سال فرض کر لی جائے تو 'حضرات القدس' کی تبییض کا کام تقریباً ۱۰۵۲ھ میں پایۂ تکمیل کو پہنچا ہوگا ۔

صفحہ ۲۹۹ میں میر محمد نعمان کے ساتھ قدس سرہ اگر مصنف نے غلط لکھا ہے تو اُن کی وفات ۱۸ صفر ۱۰۵۸ھ کے بعد ہی حضرات القدس کی تکمیل ہوئی۔ ص ۳۸ دیکھیں ۔

**محتویات :**

مؤلف رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب کو بارہ ابواب پر تقسیم کیا ہے جن کو وہ 'حضرات' کے عنوان سے تعبیر کرتے ہیں ۔ 'حضرۃ اولیٰ' کے آغاز میں جناب رسالت مآب ﷺ کے چاروں خلفا حضرت ابوبکر ، عمر ، عثمان اور علی رضی اللہ عنہم کے مختصر حالات و فضائل تحریر فرمائے ہیں ۔ اس کے بعد حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے لے کر حضرت خواجہ باقی باللہ قدس سرہ تک تمام اکابر نقشبندیہ اور ان کے بعض خلفائے عظام کا تذکرہ فرمایا ہے ۔

'حضرۃ ثانیہ' (باب دوم) امام ربانی مجدد الف ثانی قدس اللہ سرہ العزیز کے احوال و مقامات کا بیان شروع فرما کر مختلف عنوانات کے تحت حضرت دہم میں تواریخ وصال پر ختم کیا ہے ۔ حضرۃ یازدہم میں آپ کے فرزندان : حضرت خواجہ محمد صادق ، خواجہ محمد سعید اور خواجہ محمد معصوم رحمہم اللہ تعالیٰ کے تفصیلی ذکر کے بعد صاحبزادہ محمد فرخ اور محمد عیسیٰ رحمہما اللہ کا ذکر بھی مختصر طور سے کر دیا ہے ۔ باب کے آخر

میں کچھ احوال حضرت امام ربانی قدس سرہ کی صاحبزادی ام کلثومؒ کے بھی ایزاد کردیے ہیں -

آخری باب 'حضرت دوازدہم' میں حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کے (بشمول خود) بیس خلفا کا تذکرہ فرمایا ہے ، بعض کا تفصیلی اور بعض کا اجمالی -

**موازنۂ زبدۃ المقامات و حضرات القدس :**

یہ دونوں کتابیں تقریباً ایک ہی عہد کی مرتب کردہ ہیں - ان کے دونوں مؤلفین حضرت امام ربانیؒ کے خلفا میں سے ہیں اور دونوں نے آپ کی زندگی میں ہی اس کام کی ابتدا بھی کردی تھی - لیکن اتفاق وقت سے شیخ بدر الدین کی تالیف اول 'سیر احمدی' جو فی الجملہ مکمل ہو کر حضرت امام ربانی قدس سرہ کی نظرِ مبارک میں شرفِ قبولیت بھی حاصل کر چکی تھی ، اس کے مسودات اثاث البیت کے ساتھ سرقہ ہوگئے - بہر حال جب ۱۰۳۹ھ میں مؤلفِ 'حضرات القدس' کو پھر از سر نو تحریرِ مقاماتِ امام ربانی کا خیال پیدا ہوا تو ظاہر ہے کہ انھوں نے 'سیر احمدی' کے بہت سے مضامین اور واقعات بہ مددِ حافظہ 'حضرات القدس' میں شامل کر لیے ہوں گے - اسی عرصے میں 'زبدۃ المقامات' مؤلفہ خواجہ محمد ہاشم کشمیؒ چونکہ ۱۰۳۷ھ میں منظر عام پر آ چکی ہے ، اس لیے مؤلفِ 'حضرات القدس' کو اس سے بھی استفادہ کا موقع مل گیا اور آپ نے بعض واقعات و حالات اس سے بھی اخذ کیے ہیں - چنانچہ خود خواجہ محمد ہاشم کشمی کے حالات کے بعض اجزاء مقدسہ 'زبدۃ المقامات' سے ماخوذ نظر آتے ہیں -

**دونوں مؤلفات کا فرق :**

(۱) بلحاظِ زبان 'حضرات القدس' 'زبدۃ المقامات' سے زیادہ صاف و سلیس ہے - مگر بلحاظِ پختگی و شوکتِ زباندانی 'زبدۃ المقامات' کا مرتبہ بلند نظر آتا ہے -

(۲) تفسیرِ بے نقط قرآن مجید کی تصنیف کو مؤلف 'حضرات القدس' نے ابوالفضل کی طرف منسوب کیا ہے (صفحہ ۱۰) جو بحیثیت تاریخی درست نہیں - ممکن ہے کہ ابوالفیض لکھا ہو جو فیضی کی کنیت تھی - کتابت کی غلطی سے ابوالفضل لکھا گیا - نیز جملۂ اخیر ''اکثر آن تفسیر بہ معاونت ایشان بانجام رسید'' محلِ تامل ہے - 'زبدۃ المقامات' میں تفسیر

کی نسبت فیضی کی طرف کی گئی ہے اور بقدر یک صفحہ حضرت امام ربانی نے برجستہ بے نقط حروف میں مقامِ مشکل کو حل فرما کر فیضی کو ورطۂ حیرت میں ڈال دیا تھا۔ صرف اس قدر واقعہ مندرج ہے جو صحیح و درست ہے (زبدۃ المقامات ، صفحہ ۱۳۲) ۔

(۳) صاحبِ 'زبدۃ المقامات' نے حضرت امام مجدد الف ثانی قدس سرہ کے جدِ اعلیٰ امام رفیع الدین اور والد ماجد مخدوم شیخ عبدالاحد رحمۃ اللہ علیہما کے حالات کافی تفصیل کے ساتھ درج فرمائے ہیں اور شیخ عبدالقدوس گنگوہی اور ان کے فرزندان کا ذکر بھی فرمایا ہے ۔ صاحب 'حضرات القدس' نے غالباً 'زبدۃ المقامات' میں یہ تذکرۂ خیر آ جانے کی وجہ سے اس سے صرفِ نظر فرمائی ۔

(۴) اگرچہ دونوں مؤلفین کی نظر میں اپنی اپنی تالیف میں مرکزی شخصیت حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی قدس سرہ کی ذات گرامی ہے لیکن صاحبِ 'زبدۃ المقامات' نے صرف حضرت خواجہ باقی باللہ کے حالات سے کتاب کا آغاز کیا اور اپنی تالیف کے دائرے کو یہیں تک محدود رکھا اور صاحبِ 'حضرات القدس' نے خلفاے راشدین رضی اللہ عنہم کے ذکر سے آغازِ کتاب فرما کر اپنے عہد تک کے اکابر نقشبندیہ کے احوال قلمبند کرکے اپنی تالیف کو جامعیت کا مقام بخشا ۔ چنانچہ مقدمہ دفتر اول میں فرماتے ہیں :

> "کمترین خاک نشینان بارگاہ انور بدر الدین بن شیخ ابراہیم سرہندی نے پیران سلسلۂ عالیہ نقشبندیہ کے مقامات کو اول سے آخر تک (کہ کسی اور نے اس طور سے اس وقت تک ان مقامات کو جمع کرنے کی توفیق نہ پائی تھی) جمع کردیا اور اس کا نام 'حضرات القدس' رکھا ۔" (صفحہ ۸)

(۴) صاحبِ 'زبدۃ المقامات' نے اپنی ذات کو نظر انداز کرکے حضرت امام ربانی قدس سرہ کے فرزندان گرامی قدر کے علاوہ صرف بائیس خلفائے جلیل القدر کے حالات قلمبند فرمائے ۔ اور صاحبِ 'حضرات القدس' نے صرف بیس خلفا کے حالات لکھے ہیں جن میں وہ خود بھی شامل ہیں اور صاحبِ 'زبدۃ المقامات' خواجہ محمد ہاشم کشمی[رح] بھی ۔ صاحب 'زبدۃ المقامات' نے شیخ بدر الدین کا صرف نام فہرستِ خلفا میں درج کر دیا ہے ۔ تفصیلی حالات نہیں دیے ۔

غرض ان جزوی تفاوتوں کے باوجود یہ دونوں کتابیں امام ربانی مجدد الف ثانی قدس سرہ کے مقامات و کمالاتِ ظاہری و باطنی معلوم کرنے کے لیے تحقیقی کام کرنے والے حضرات کو مفید ماخذ کا کام دیتی ہیں - جزاھما اللہ خیر الجزاء -

**اصطلاحات :**

صاحبِ 'حضرات القدس' نے ابوابِ کتاب کو 'حضرات' کے عنوان سے اور اقوال اکابر کو قدسیہ یا ملفوظ سے اور مقامات کو درجہ اور کرامات کو کرامت یا تصرف کے لقب سے تعبیر کرنے کا التزام کیا ہے -

## مؤلف رحمہ اللہ

مؤلفِ کتاب شیخ بدر الدین بن شیخ محمد ابراہیمؒ سرہندیؒ ہیں - آپ نے اپنی اس تالیف کے آخر میں اپنے حالات بھی درج فرما دیے ہیں - اگر وہ ایسا نہ کرتے تو شاید آپ کے حالات سے بعد کے لوگ آشنا نہ ہوسکتے - کیونکہ دیگر تذکرے حتیٰ کہ 'زبدۃ المقامات' بھی ان کے حالات سے خالی ہے - ہم مؤلف رحمہ اللہ کے ممنون ہیں کہ انھوں نے باوجود اظہارِ انکسار کے تکلفِ بے جا سے کام نہیں لیا اور اپنے حالات خاصی تفصیل کے ساتھ ذکر فرما دیے - لیکن اپنی تاریخ پیدائش اور ایامِ طفلی کے حالات درج نہیں فرمائے -

**تاریخ پیدائش :**

تعیین کے ساتھ آپ کی تاریخ پیدائش مذکور نہیں - البتہ ایک مقام پر یہ تصریح ہے:

"این فقیر پانزدہ سالہ بود کہ بشرف ارادت آنحضرت استسعاد یافت -"

(حضرۃ دوازدہم)

دوسری جگہ بارگاہِ حضرت مجدد علیہ الرحمہ میں اپنے قیام کی مجموعی مدت کا تعین فرماتے ہیں :

"این حقیر ہفدہ سال در خدمتِ ایشان بود -" (حضرت نہم)

اس لیے تقریباً یقین کے ساتھ کہا جا سکتا ہے کہ حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ کی وفات (۱۰۳۴ھ) کے وقت ہمارے مؤلف کی عمر بتیس سال تھی - اس لحاظ سے

آپ کی پیدائش ۱۰۰۲ھ میں یا چند روز کے تفاوت سے آگے پیچھے واقع ہوئی ہوگی۔

**تعلیم و تربیت :**

خانقاہِ مجددیہ اگرچہ سالکانِ طریقت کی تربیت کا گہوارہ تھی لیکن علومِ ظاہری کی تعلیم کا مرکز ہونے کی حیثیت بھی رکھتی تھی اور حضرت مخدوم عبدالاحدؒ کے عہد مبارک سے علومِ ظاہری کی تعلیم گاہ کا بھی کام دے رہی ہیں۔ خود حضرت مجدد صاحب رحمہ اللہ نے بہت سی درسی کتب اپنے والد ماجد سے پڑھیں۔ پھر آپ نے فارغ التحصیل ہو کر یہاں مسندِ ارشاد سے پہلے مسندِ درس بچھائی اور مختلف علوم و فنون کی کتابیں آپ کے زیرِ درس رہیں۔

شیخ بدر الدین رحمہ اللہ نے بھی تحصیلِ علم کی عمر کو پہنچنے کے بعد علومِ ظاہری کی تحصیل حضرت امام ربانی کے زیر سایہ کی۔ اپنے تلمذ کا ذکر ان الفاظ میں کیا ہے:

''این حقیر شرحِ مواقف و بیضاوی و عضدی با حاشیہ میر در خدمت آنحضرت خوانده است و بسعادت تلمذ آنحضرت نیز مستسعد گشت۔''

حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ کے صاحبزادگان بھی درس دیتے تھے، کچھ کتابیں آن سے بھی پڑھی ہوں گی۔

**بیعت و تربیت روحانی :**

آپ ابھی تحصیلِ علم سے فارغ نہ ہونے پائے تھے اور ابھی پندرہ سال کی عمر تھی کہ حضرت مجدد صاحب علیہ الرحمۃ سے شرفِ بیعت و ارادتِ حاصل کرلیا۔ بیعت ہونا تھا کہ احوال و وارداتِ باطنی کا باب مفتوح ہوگیا اور سلوک کے معارج و منازل سے گذر ہونے لگا۔ فرماتے ہیں:

''در ہمان مجلس ذکر در گرفت . . . . وکار از اختیار بیرون رفت۔''

حضرت امام ربانی قدس سرہ نے آپ کی استعداد ملاحظہ فرما کر حکم دیا کہ:

''چند روز ترک سبق خود و تکرار طلبہ باید کرد تا ذکر ملکۂ دل گردد۔''

حسب ہدایت چند روز اسباقِ کتب کو ملتوی رکھا ، فرماتے ہیں کہ :

"ہمچنان شد کہ میل خواندن و جدا ماندن بالکل برخاست . . . . بعد ازان ذکر بجانب یمین صدر کہ مقام روح است منتقل شد . . . ۔"

لطائفِ خمسہ عالم امر کے ذاکر ہو جانے کے بعد تمام بدن میں ذکر سرایت کر گیا اور ہر چیز حتیٰ کہ شجر و حجر تک ذاکر محسوس ہونے لگے ۔ توحیدِ وجودی کا انکشاف ہوا اور ہر چیز مظہرِ جمالِ ربانی نظر آنے لگی تا آنکہ :

"گوئیا باطن این حقیر را بتمام برده اند واکثرے از ظاہر نیز ہمراہی کرده اگر کسے با من سخن می گفت یا من بہ کسے سخن می کردم نمی دانستم کہ اوچہ گفت و من چہ گفتم و اگر گاہے باز می دادند می دیدم کہ ہیچ قسم غبارے نہ از دنیا و نہ از دین دران راه یافتہ است واز آئینہ ہم صاف تراست اما نمی دانستم کہ کجا می برند ۔"

غرض ان صحو و محو ، تشبیہ و توحیدِ وجودی کی کیفیات و احوال سے گزر کر آپ جلد ہی تنزیہ و تقدیس اور معرفتِ ذات کی دولت سے ہمکنار ہوگئے ۔ اب بے مزگی، بے حلاوتی ، یاس و ناامیدی کے عالم میں گریہ و زاری ، بے چینی اور اضطراب کی کیفیات وارد ہوئیں ۔ فرماتے ہیں :

"بعد ازان بتوجہ آنحضرت تنزیہ و تقدیس پرتو انداخت و تشبیہ و توحید رخت بربست حق سبحانہ را غیب الغیب یافت ۔ غیب الغیب ہم از تنگی عبارت می گفت والا این لفظ را ہم در آنجا گنجائش نبود اورا سبحانہ بعالم ہیچ نسبتے بہ ہیچ وجہ ثابت نمی کرد . . . . و بے مزگی و بے حلاوتی با کمال یاس و نا امیدی می یافت . . . . و اکثر اوقات ازین معنی گریہا و سینہ خراشی ہا کرده می شد ۔ اما حضرت ایشان را ہمیشہ بچشم سر (بفتح سین) با خود می دید کہ درمیان آمده تسلی می بخشیدند ۔"

حضرت مؤلف رحمہ اللہ کے یہ احوال ابتدائے عشق کے ہیں ۔ بقول کسے :

ابتدائے عشق ہے روتا ہے کیا ؟ آگے آگے دیکھیے ہوتا ہے کیا ؟

سبحان اللہ ! اسی سے انتہائے عشق اور اس کے واردات و مقامات کا کچھ دھندلا سا اندازہ لگایا جا سکتا ہے ۔ سلاسلِ دیگر کے مقاماتِ انتہا کی چاشنی سلسلۂ علیہ نقشبندیہ میں ابتداءً بتوجہ پیر کامل و مکمل چکھا دی جاتی ہے ۔ اسی کا نام ان کی اصطلاح میں اندراج النہایہ فی البدایہ ہے ، یعنی ان حضرات کی ابتدا دوسرے سلاسل کی انتہا کے ہمرنگ ہوتی ہے - پس : ع

قیاس کن ز گلستان من بہار مرا

یہ تمام احوال تاریک پردوں کے گرنے اور اٹھنے سے پیدا ہو رہے تھے جنھیں اصطلاح قوم میں حجب ظلمانی سے تعبیر کیا جاتا ہے ۔ ان کے خاتمے کے بعد حجبِ نورانی کے توارد کا معاملہ درپیش آیا ۔ فرماتے ہیں :

''این یافت غیب الغیب در ضمن حجب ظلمانی بود، بعد ازان . . . . شروع در حجب نورانی افتاد ، آن را ہم قطع نمودہ می رفت ۔ در آن حالت بعد ہر حجابے تعین او تعالیٰ می کرد . . . . . اما درین حالت (قرب) ہیچ جا تعین نمی کرد و ہر حجاب کہ . . . . . . . . بنظر می آمد ، ازان بالکلیہ وراء می یافت بلکہ نمی یافت و بحیرت و جہالت می رفت ۔ بے تعیین و تشخیص . . . . طرفہ کارے و عجیب معاملہ بود ، آمید و ناآمیدی دست و گریبان یک دگر بود ۔''

حضرت شیخ بدرالدین گویا اب اس مقام پر تھے کہ :

دوربینان بارگاہ الست جز ازین پے نہ بردہ اند کہ ہست

یافت و نایافت کے حیرت کدے میں اور جہالت و نکارت کی وادی میں سرگردان و حیران تھے ۔ اسی حالت میں ایک بار موقع پا کر خلوت میں حضرت امام ربانی قدس سرہ کی خدمت اقدس میں عرض حال کیا ۔ اتفاق سے حضرت امام ربانی قدس سرہ کے بڑے صاحب زادے خواجہ محمد صادقؒ بھی تشریف لے آئے ۔ حضرت نے ان کی جانب التفات فرما کر ارشاد فرمایا :

''شنیدید فلانے معطل شدہ است ۔''

پھر صاحبِ احوال شیخ بدرالدین سے مسکراتے ہوئے مخاطب ہو کر فرمایا :

''باک نیست این احوال اصالت مآل بر سالکان وارد می شود ۔ اما شکر کن کہ در عالم تنزیہ است ، در لباس تشبیہ نیست کہ آن مزلہ اقدام است و موجب ضلالت و ظلام ۔ اکثرے از صوفیہ از راہ تشبیہ بر قدم رفتہ اند نہ از راہ تنزیہ و دعوت انبیاء ہمہ تنزیہ بودہ است ۔''

شیخ کے جستہ جستہ ابتدائی حالات کا یہ خاکہ محض اس خیال سے پیش کیا گیا ہے تاکہ اندازہ ہو سکے کہ حضرت امام ربانی کی توجہات عالیہ و صحبت کمیا تاثیر نے کس قدر جلد اُن منازل سے شیخ کو گذار دیا جن کے طے کرنے میں عموماً سالکین کو عمریں صرف کر دینی پڑتی ہیں اور پھر بھی منزل حقیقت پر پہنچنا کسی کسی کو ہی نصیب ہوتا ہے ۔

**بارگاہ مجددی میں تقرب :**

رفتہ رفتہ مؤلف علیہ الرحمۃ نے اپنے خصوصی احوال بلند اور کامل اتباع شیخ کی بدولت بارگاہ مجددی میں وہ قرب حاصل کر لیا کہ محرمان اسرار اور بار یافتگان خلوت کے زمرے میں داخل ہوگئے اور اس سعادت کے حاصل ہونے کے سلسلے میں ایک واقعہ بیان فرمایا ہے کہ :

''ایک روز حضرت مجدد علیہ الرحمۃ اپنے جماعت خانے میں تشریف لائے اور صاحبزادگانِ عالی مقام میں سے خواجہ محمد سعید و خواجہ محمد معصوم علیہما الرحمۃ آپ کے ساتھ تھے ۔ آپ نے ہر دو صاحبزادگان کے ساتھ داخل ہو کر اندر سے دروازے کی کنڈی اپنے دست مبارک سے لگا لی تاکہ کوئی دوسرا نہ آنے پائے اور جس جگہ اب حضرت خواجہ محمد صادق فرزند اعظم کا مزار ہے ، اس سے قبلہ کی طرف آپ تشریف فرما ہوئے اور معارف خاصہ صاحبزادگان سے بیان فرمانے لگے ۔ میں خواجہ محمد صادق رحمہ اللہ کے مزار کے دوسری طرف بیٹھ گیا ، مجھے ان حضرات نے نہ دیکھا تھا ۔ اس طرح چھپ کر میں بھی حضرت کے خاص علوم و معارف سننے لگا اور یہ خیال

اور آرزو دل میں لیے ہوئے تھا کہ کیا اچھا ہو کہ مجھے بھی اندر بلا لیں اور خلوتِ خاص میں حاضر ہونے کی اجازت مرحمت فرمادیں ۔

آپ کا سلسلۂ بیان ابھی یہاں تک پہنچا تھا کہ جو سالک فنائے حقیقی کے مقام پر پہنچ گیا ہو، اس کے دل میں غیر اللہ کا خطرہ و خیال بھی نہیں گذر سکتا ، خواہ اس کو عمر نوح[۴] کیوں نہ دے دی جائے ۔ اتفاقاً ان دنوں میرا حال یہی تھا کہ خطرۂ غیر دل سے بالکل منقطع ہو چکا تھا لیکن ابھی تک میں اپنا یہ حال آنحضرت کی خدمت میں عرض نہ کر پایا تھا کہ اتنے میں حضرت نے میرا نام لے کر زور سے مجھے پکارا ، میں فوراً بولا : ''حاضر ہوں'' اور خلوت خانۂ خاص میں داخل ہو گیا ۔ فرمایا : ''بیٹھ جاؤ ، تم ہمارے محرموں میں شامل اور عیال میں داخل ہو ، خلوت میں بھی حاضر ہوتے رہا کرو ۔ کسی حال کا پہلے سے علم ہو جانا اس حال کے حاصل ہونے کی خبر دیتا ہے اور اب بسہولت تمام تمھارا حال یہ ہے کہ خطرے کا گذر تمھارے دل پر نہیں ہوتا لیکن یہ بتاؤ کہ کھانے ، پینے ، اٹھنے ، بیٹھنے وغیرہ کے یہ بہت سے خیالات و خطرات جب دل پر نہیں گذرتے تو پھر کہاں گذرتے ہیں ؟'' میں نے عرض کیا کہ لطائف ستہ : قلب ، روح ، سر ، خفی ، اخفی اور نفس کے درمیان کچھ کچھ فاصلے ہیں ۔ اس قسم کے خیالات و خطرات ان فاصلوں کے درمیان آتے جاتے رہتے ہیں ۔ حضرت نے میری اس بات پر خوب داد تحسین دی ، پھر فرمایا کہ ہم پر جو بات ظاہر کی گئی ہے وہ یہ ہے کہ ان خطرات کا گذر نفس پر ہوتا ہے ، ان کا تعلق نفس سے ہوتا ہے ، دل سے ان خطرات کا کوئی واسطہ نہیں ۔''

غرض ہمارے مؤلف رحمہ اللہ حضرت امام ربانی قدس سرہ کے انیسِ جلوت اور ندیمِ خلوت ہونے کا بھی شرف رکھتے تھے ۔ مقاماتِ سلوک ، مدارجِ عروج اور منازلِ نزول ، کوائف و احوال عجیبہ ، کمالات ولایات اور کمالات وراثت و نبوت کے فیوض و برکات سے باتباع پیر بزرگوار پوری طرح بہرہ ور ہوئے ۔ آپ نے بہت سے اپنے

خصوصی وقائع و حالات اپنی کتاب 'حضرات القدس' میں ذکر فرمائے ، جن سے حضرت مجدد قدس سرہ کی جانب سے بذات خود آپ کی تربیت خاصہ فرمانے کا اور بوسیلۂ اتباع آنحضرت دیگر اکابر سلاسل سے فیوضاتِ روحانی حاصل ہونے کا انکشاف ہوتا ہے جن میں سے چند کا ذکر کردینا باعث دلچسپی ہوگا۔

**اجازت بیعت و خلافت کا واقعہ :**

مؤلف رحمہ اللہ اجازت بیعت مطلقہ عطا ہونے کا واقعہ یوں بیان فرماتے ہیں کہ :

''ایک دفعہ میرے خاندان کی چند مستورات ، جو میری محرم تھیں اور میرے چچا شیخ محمد ، جو بہت بوڑھے ہوچکے تھے اور بوجہِ ضعف حضرت امام ربانی کی خدمت میں حاضر نہ ہو سکتے تھے ، ان سب نے باصرار مجھ سے مطالبہ کیا کہ ہم کو حضرت مجدد صاحب کے طریقے میں داخل کر لو اور ذکر و شغل سکھاؤ ۔ میں نے کہا ''مجھے حضرت کی طرف سے اجازتِ بیعت نہیں ہے ، حضرت کی طرف سے اجازت ہو گی تو بیعت و تلقین کروں گا'' میں نے حضرت کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ کچھ نیک بیبیاں اس عاجز سے تلقینِ ذکر چاہتی ہیں ، جیسا ارشاد عالی ہو اس پر عمل کروں ۔ اس وقت میں اپنے چچا صاحب کا نام ذکر کرنا بھول گیا ۔ حضرت نے فرمایا : ''ان بیبیوں کو تلقین ذکر کرو اور اپنے چچا شیخ محمد کو بھی تلقینِ کرو، وہ بھی مشتاق ہیں'' اور آپ نے ایک اور بوڑھے شخص کا نام لیا اور فرمایا : ''اس کا لڑکا ہمارے پاس آیا تھا اور اس کی طرف سے بیعت اور تعلیمِ ذکر و شغل کی درخواست کی تھی ، اس کے گھر جا کر اس کو بھی بیعت کرو اور تعلیمِ ذکر و شغل دو'' ۔ مجھے خیال گذرا کہ آیا یہ اجازت انھی لوگوں تک محدود ہے یا ان کے علاوہ اوروں کو بھی تلقین و تعلیم کی اجازت ہے ۔ ابھی یہ خطرہ دل میں پوری طرح گذرنے بھی نہ پایا تھا کہ حضرت نے فرمایا :

''تم کو اجازت مطلقہ ہے کیونکہ تم ہماری عیال میں شامل ہو ۔'' الخ

**رابطۂ شیخ :**

حضرت امام ربانی قدس سرہ کے ساتھ اپنے رابطۂ قوی کے سلسلے میں ایک کرامت ذکر فرماتے ہیں کہ :

''احقر جب بھی آنحضرت کے حلقۂ ذکر و مراقبہ میں بیٹھتا ، آنحضرت کی صورتِ مبارک میرے دل میں جم جاتی ، تمام شغل و مراقبہ اسی حالت میں جاری رہتا اور حلقہ ختم ہونے تک یہی نقشہ رہتا تھا ، اور جب دوران مشغولی مجھے یہ نظر آتا کہ حضرت کی شبیہ مبارک میرے دل سے اٹھ گئی ہے تو میں فوراً آنکھیں کھول دیتا اور یہ دیکھتا کہ حضرت یا تو اٹھ کھڑے ہوئے ہیں یا اٹھ رہے ہیں ۔ اس معاملے میں کبھی تخلف نہیں ہوا ۔ سبحان اللہ ! حضرت کا تصرف سالکین کے قلوب پر کس قدر تھا !''

مؤلف نے امام ربانی قدس سرہ کے چند ملفوظات مبارکہ بھی درج فرما دیے ہیں ۔ ان میں سے ایک دو بطور تبرک یہاں ذکر کیے جاتے ہیں :

**بلی سے محبت کرنا علامتِ ایمان ہے :**

ایک روز حضرت امام ربانی قدس سرہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث ہے : ''حب الھرة من الایمان'' لیکن اکثر دل میں یہ خلجان رہا کرتا تھا کہ بلی سے محبت کرنے کا ایمان سے کیا تعلق ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی دوستی و محبت کو علامت ایمان قرار دیا ہے ۔ اس بارے میں جب پوری توجہ صرف کی تو منجانب اللہ القا ہوا کہ لوگ بلی کے رونے کی آواز کو بدشگون جان کر عموماً اس سے نفرت کرتے اور عداوت رکھتے ہیں اس لیے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بلی سے محبت رکھنا ایمان کی علامت ہے ؛ مطلب یہ ہے کہ جب بلی سے محبت رکھیں گے تو اس کے رونے کی آواز کو بدشگون نہ سمجھیں گے اور بدفالی اور بدشگونی لینا چونکہ علاماتِ کفر میں سے ہے اس لیے اس کا ترک کرنا یقیناً ایمان کی علامت ہوگا ۔

**نماز میں حضور قلب :**

حضرت امام ربانی اکثر فرمایا کرتے تھے کہ نماز میں سنن ، مستحبات اور آداب صلٰوۃ کو مد نظر رکھنا حضورِ قلب کا درجہ رکھتا ہے کیونکہ ان امور کی رعایت رکھنا ذکر ہے اور ذکر یہی ہے کہ امرِ خداوندی کی تعمیل کی جائے اور حق تعالیٰ کی طرف توجہِ تام رکھی جائے -

**نماز میں خشوع و خضوع :**

شیخ مؤلف فرماتے ہیں کہ ایک روز میں امام ربانی قدس سرہ کی مجلسِ مقدس میں حاضر تھا - آپ نے فرمایا کہ شریعتِ مطہرہ میں نماز میں بندے کو حضورِ قلب کا بایں معنی کہ کسی اور بات کی طرف دھیان قطعاً نہ جائے ، مکلف نہیں کیا گیا ہے - حضور علیہ الصلوٰاۃ والسلام نے جس خضوع و خشوع کا حکم دیا ہے ، وہ یہ ہے کہ بحالتِ قیام نظر سجدہ گاہ پر رکھے اور رکوع میں قدموں پر اور سجدے میں ناک کے بانسے پر اور جلسے میں آغوش پر - اس میں راز یہ ہے کہ نظر کو بند اور محدود رکھنا جمعیتِ دل کے حصول میں بڑا دخل رکھتا ہے - جس کی نظر پراگندہ نہیں ہوتی اس کا دل بھی پراگندہ نہیں ہوتا -

نیز جس دن حضرت نے مجھے ذکر کی تلقین فرمائی تھی ، یہ بھی فرمایا تھا کہ اگرچہ ذکر کے وقت آنکھیں بند کر لینا ذکر کی شرط نہیں ہے لیکن جب تک ذکر ملکۂ دل نہ بنے ، آنکھیں بند کر کے بھی ذکر کرنا چاہیے کیونکہ حصول جمعیت میں اس کو بڑا دخل ہے -

اگرچہ دیدہ بود پاسبان تو اے دل
بہوش باش کہ نقد تو پاسبان نبرد

**رعایتِ مذاہبِ ائمہ مجتہدین :**

امام ربانی مجدد الف ثانی قدس سرہ کا معمول مذاہبِ فقہیہ کے بارے میں یہ تھا کہ جہاں تک ممکن ہوتا، سب ائمہ کے مسالک کو جمع فرما لیا کرتے تھے - اسی سلسلے کا ایک واقعہ شیخ مؤلف نے بیان فرمایا ہے کہ آنحضرت نے ایک طویل مدت

تک آونی قالین پر نمازیں ادا فرمائیں ۔ چونکہ امام مالک رحمہ اللہ کے نزدیک آونی کپڑے پر سجدہ کرنا مکروہ ہے اور آپ حتی الامکان جمعِ مذاہب فرمایا کرتے تھے ، اس لیے سجدے کے مقام پر سوتی پیوند لگوا لیا تھا ۔ برسوں آپ نے اس جانماز پر نمازیں ادا فرمائیں اور سجدہ سوتی پیوند پر کیا ۔ جب وہ پیوند میلا ہو گیا تو خدام نے پرانا پیوند اُتار کر اس کی جگہ نیا پیوند لگا دیا ۔ میں نے اس میلے پیوند کو جو نہایت متبرک تھا ، لے لیا اور اپنی پگڑی میں رکھ لیا ، اس خیال سے کہ گھر جا کر تعظیم و تکریم کے ساتھ محفوظ جگہ پر رکھ دوں گا۔ اتفاق سے رات ہوگئی اور میں عشاء کی نماز پڑھ کر سو گیا اور بھولے سے وہ پیوند میری دستار میں ہی رکھا رہا ۔ اس کی برکت اور آنحضرت کی کرامت! کہ اس رات مجھے حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ و سلم کی زیارت کا شرف بارہ دفعہ بلکہ اس سے بھی زیادہ حاصل ہؤا ۔ بار بار جاگتا اور پھر سو جاتا تھا اور ہر دفعہ حضور علیہ الصلواۃ والسلام کی زیارت سے شرف یاب ہوتا تھا ۔

حضرت مؤلف نے امام ربانی قدس سرہ کی آغوشِ تربیت میں رہتے ہوئے جو بے شمار واقعات دیکھے اور سنے ہیں ، ان میں سے انہوں نے صرف چند کا ذکر کیا ہے ۔ حضرت امام ربانی قدس سرہ اور سلسلۂ پاک کے دیگر اکابرؒ اور خانوادۂ مجددی کے بزرگوں کے مقاماتِ عالیہ اور طریقِ تربیتِ سالکین کا صحیح اندازہ پوری کتاب کے مطالعے سے ہی ہو سکتا ہے ۔

**مؤلف رحمہ اللہ کے نام امام ربانی قدس سرہ کے مکتوبات :**

مکتوباتِ امام ربانی مجدد الف ثانی قدس سرہ کے دفاتر ثلثہ میں حضرت مؤلف مرحوم کے نام متعدد مکتوب ملتے ہیں ۔ ہر مکتوب بلند حقائق و معارف کا حامل ہے ۔ دفتر اول میں مکتوب نمبر ۲۸۹ اسرارِ قضا و قدر کے بیان میں اور مکتوب نمبر ۲۹۷ احاطہ و سریانِ حق تعالیٰ کی تحقیق کے سلسلے میں نہایت فصیح و بلیغ عربی میں نگارش پذیر ہوئے ہیں ۔ دفتر دوم میں مکتوب نمبر ۴۰ کی شانِ ورود یہ معرفتِ خاصہ ہے کہ خرقِ حجبِ شہودی ہوتا ہے نہ وجودی ۔ دفتر سوم میں مکتوب نمبر ۳۱ عالم ارواح ، عالم مثال اور عالم اجساد کی تحقیق کے سلسلے میں شیخ بدر الدین کے

عریضے کے جواب میں تحریر فرمایا ہے۔ شیخ موصوف نے عذاب قبر کے سلسلے میں اپنے کشفی رنگ میں یہ ظاہر کیا تھا کہ روح بدن میں آنے سے پہلے عالم مثال میں تھی اور بدنی موت کے بعد پھر عالم مثال میں منتقل ہوجائے گی تو عذاب قبر کی نوعیت درد ناک خواب کے رنج و الم سے مشابہ ہوگی۔ حضرت مجدد علیہ الرحمہ نے ان کو اس کشف کی غلطی پر متنبہ فرمایا ہے اور عذاب قبر کی حقیقت واضح کرتے ہوئے ہرسہ عوالم پر تحقیقی نظر سے حقائق سے لبریز مذہب اہل السنۃ کے مطابق کلام فرمایا ہے۔

**خانہ نشینی و شغلِ بیعت و ارشاد :**

شیخ مؤلف کو حضرت مجدد الف ثانی قدسی‌سرہ نے جب اجازتِ بیعت و ارشاد فرمائی تھی اور آپ نے اجازت کے بعد اپنے چچا شیخ محمد اور گھر کی چند بی‌بیوں کو اور آنحضرت کے حکم کے بموجب ایک اور بزرگ کو بیعت کیا تھا جس کا ذکر اوپر گذر چکا ہے، تو آپ نے اپنے ان مریدین کے احوال آنحضرت کی خدمت میں عرض کیے اور تاثیرِ صحبت اور تلقینِ ذکر کے اثرات بیان فرمائے تھے۔ جس پر حضرت مجدد صاحب علیہ الرحمۃ نے بہت خوش ہوکر فرمایا تھا : ''ما می‌خواستیم کہ تو بنشینی و بارشاد خلق پردازی کثرت عیال ترا نمی‌گذارد'' اور یہ حقیقت تھی کہ شیخ مؤلف کو عیالداری کی وجہ سے کسبِ معاش کی ضرورت سے اپنا وقت دوسرے کاموں میں کافی خرچ کرنا پڑتا تھا اور امرا و سلاطین سے بھی تعلق رکھنا پڑتا تھا۔ چنانچہ اسی واقعہٗ اجازت کے ذیل میں مؤلف رحمہ اللہ نے اپنے اکبر آباد (آگرہ) جانے کا ذکر کیا ہے اور راستے میں پانی پت میں خواجہ شمس الدین ترکؒ پانی پتی اور شیخ ابو علی قلندر پانی پتیؒ اور دہلی میں خواجہ باقی باللہ قدس سرہ اور خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ کے مزارات مقدسہ پر حاضری کے واقعات لکھے ہیں۔ حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ کی روحانیت کی طرف سے بھی آپ نے گھر بیٹھ کر ارشاد خلق اللہ میں مشغول ہونے کا اشارہ پایا۔ تحریر فرماتے ہیں کہ حضرت خواجہ نے یہ ہدایت فرمائی کہ :

''از ہمین جا برگرد و درگوشہ بنشین و راہ آمد و رفت خلق بر خود بہ بند

آنچہ ازین سفر جوئی ہما نجا یابی ۔''

لیکن چونکہ آپ بارادۂ سفر گھر سے نکل چکے تھے اس لیے عرض کیا کہ :

''چون برآمدہ ام یکبار باکبر آباد بروم و باز گردم وآن چہ فرمودہ اند ، انشاء اللہ تعالیٰ بعمل آرم ۔''

دوبارہ حضرت خواجہ نے تاکید فرمائی کہ :

''تا زود باز گردی'' اور رخصت فرما دیا ۔

دہلی سے روانہ ہو کر آگرہ پہنچے، جو کام در پیش تھا ، انجام دیا ، پھر حضرت خواجہ معین الدین اجمیریؒ کے مزار پر حاضر ہوئے، وہاں سے بھی یہی ہدایت ملی کہ:

''بوطن باز گرد و آنجا بنشین و راہ آمد و رفت مردم بہ بند و ایذائے آنجا بکش ۔''

واپسی میں دہلی آئے تو حضرت سلطان المشائخ نظام الدینؒ کی زیارت کی ۔ انھوں نے بھی عالمِ واقعہ میں ارشاد فرمایا :

''بنا بر وصیت مشائخ بنشین و صبر اجر دارد و تحمل تجمل ۔''

دہلی سے پانی پت شیخ شرف الدین بوعلی قلندرؒ کے مزار مبارک پر پھر حاضر ہوئے ، ان کی طرف سے ارشاد ہوا :

''ایذائے نیست و صبرے نہ و بعد ازان ایذائے و صبر و تحمل است ۔''

غرض جب اس قدر تائیدات حاصل ہوگئیں اور حضرت مجدد رحمہ اللہ کے قول مبارک ''ما می خواستیم کہ بنشینی و بارشاد خلق اللہ مشغول باشی'' کی تصدیق ہر جگہ سے حاصل ہوگئی تو آپ سرہند شریف پہنچ کر حسب ہدایت امام ربانی قدس سرہ و دیگر مشائخ قدس اللہ اسرارہم ہدایت خلق اللہ کے کام میں مشتغل ہوگئے اور آخر دم تک اسی میں مصروف رہے رحمہ اللہ تعالیٰ رحمۃ واسعۃ ۔ تاریخ وصال معلوم نہ ہوسکی اور نہ ان کے خلفا کے حالات دستیاب ہوسکے ۔ لعل اللہ یحدث بعد ذلك امرا ۔

**تعداد تالیفات مؤلف رحمہ اللہ :**

آپ نے جو کتابیں 'حضرات القدس' کی تالیف کے زمانے میں مرتب فرمائیں ، ان کا تذکرہ پہلے گذر چکا ہے ۔ ان کے علاوہ بھی مؤلف مرحوم کی تالیفات ہیں جن کا ذکر باب نہم میں فرماتے ہیں :

''بعد ارتحال آن کعبہ آمال کتاب **کرامات الاولیا** در اثبات خوارق بعد موت تالیف نمودم و **فتوح الغیب** غوث اعظم شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہ را ترجمہ فارسی کردم و **روائح** در اصطلاحات صوفیہ و اشغال قادریہ و نقشبندیہ جمع نمودم و سنوات الاتقیا در بیان تواریخ وصال و احوال ارباب کمال از خلقت آدم تا زمان خود تالیف نمودم ۔''

نیز ایک رسالہ 'وصال احمدی' کے نام سے حضرت امام ربانی قدس سرہ کے وصال پر مرتب کیا جس میں آپ کے بعض خوارق قبل وفات اور بعد وفات کے جمع فرمائے۔ اس طرح آپ کی تالیفات کی مجموعی فہرست حسبِ ذیل ہو جاتی ہے :

(۱) سیر احمدی ۔ (۲) حضرات القدس ۔ (۳) کرامات الاولیا ۔ (۴) روائح ۔ (۵) ترجمۂ فارسی فتوح الغیب ۔ (۶) سنوات الاتقیا ۔ (۷) مجمع الاولیا ۔ (۸) مقامات غوث الثقلینؒ یعنی ترجمۂ بہجۃ الاسرار ۔ (۹) ترجمۂ روضۃ النواظر ۔ (۱۰) ۔ ترجمۂ تفسیر عرائس البیان ۔

محمد محبوب الٰہی عفی عنہ

۱۰ جون ۱۹۷۱ء

بسم الله الرحمن الرحیم

# دیباچه

## هو المستعان وهو المقصود

**حمد و نعت**

حضرات القدس محامد مقدسه ونفحات الانس مکارم منزهه ببارگاه واجب الوجود سزد که عالم گوناگون را از کتم عدم بمنصهٔ ظهور کشیده ، و صفات ازلیه قدیمهٔ خود را در مکونات حدیثه جدیده منعکس گردانیده لابل عدم را کسر صولت عدمیت او فرموده مرآت شیون وصفات خود نموده ، آن را بوجود برداشته ، وانبیاء و اولیا ازآن ساخته ، وارشاد و هدایت عالمیان بتوسط ایشان خواسته ، وفیوض وبرکات بوسیله ایشان بجهانیان فائض گردانیده ، و ایشان را به نیابت و خلاف امتیاز بخشیده ، و ید ایشان را ید خود فرموده ، و بیعت ایشان را بیعت خود نموده و عجائب و غرائب امور که مقدور هیچ بشر نتواند بود برید بیضائے ایشان پیدا و هویدا گردانیده - عجب کاروبار است ، خاکی چه پاکی آورده ، عدم چه راه بقدم برده - بلے این همه کارخانه از دولت محبت برپاست ، واین همه دارومدار بعشق برجاست که احببت أن أعرف باعث ایجاد افراد[1] کائنات گشته است ، ولولاک لما خلقت الافلاک موجب تکوین این عرصه گردیده - ازینجاست که حمد حامدان که مخصوص ببارگاه احدی ست ، وخاصهٔ او تعالی که در غیر او یافته نشود ، بجناب احمدی مهدی بخشیده ، وستودگی و ستائش مندمج در اسم[2] سامی او علیه الصلواة والسلام گردانیده - و خاصهٔ خود رانثار محبوب خویش ساخته لوآء الحمد یومئذ بیدی مشعر این معنی ست - چه جائے افلاک که همه مکونات در راه او در باخته ، و محبان خود را از وجود مسعود وے خبردار ساخته ، تا غائبانه بوے علیه السلام

---

۱ - درمخلوطه ۱ ، ۳ : ایجاد و افراد -

۲ - در مخطوطه ۱ : باسم -

محبت ورزند و اعتقاد و ایمان باوے علیہ السلام درست کنند و بذکر نام نامی او علیہ السلام بفیوض و برکات برسند کہ محب محبوب ، محبوب محب محبوب ست ـ ازآن ست کہ بعض انبیاء التماس رویت او علیہ السلام نمودند و برخے از پیغمبران ملتمس دخول در امت او علیہ الصلوة و السلام گشتند ـ

و حضرت رب العزة محبوب خود را دو طریقہ مرحمت فرموده ، ظاہر و باطن ، ظاہر را عام ساختہ و باطن را خاص گردانیده ـ علماء را بظاہر امتیاز بخشید واولیاء را بعلو باطن رسانیده و نسبت باطن چون احکام ظاہر معنعن[1] و مسلسل از خیر البشر بارباب ولایت رسیده و بہمین نہج تاقیام قیامت خواہد رسانید کہ انا نحن نزلنا الذکر و انا لہ لحافظون حاکی ازین معنی ست صلوات اللہ و تسلیماتہ علی محبوبہ و علی جمیع الانبیاء و علی آلہ وألہم و اصحابہ و اصحابہم و علی جمیع اتباعہ و اتباعہم و علی جمیع الاولیاء والاتقیاء و متوسلیہم بعدد کل ذره الف الف مرة الی یوم القیامة ـ

امابعد بنده[2] خاکسار بے مقدار دور از کار بدر الدین بن شیخ ابراہیم سہرندی مشہود ضمائر اولی البصائر می گرداند کہ چون دفتر اول کتاب حضرات القدس کہ محتوی بر ذکر مقامات مشائخ سلسلۂ علیہ نقشبندیہ است مرتب و مسلسل از ذکر مناقب و مآثر حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالی عنہ تا ذکر مقامات حضرت خواجہ محمد باقی قدس اللہ سره الاقدس باتمام رسانیدم ، و ذکر ابناء و بعض اصحاب حضرت خواجہ راکہ ذکر ایشان مختصر بود بآن[3] ملحق کردم ، اکنون شروع در دفتر ثانی کہ مشتمل بر ذکر مقامات و کرامات و درجات و کمالات و احوال و اقوال و اعمال حضرت پیر دستگیر قدس اللہ تعالیٰ سره العزیز کہ اسم سامی آن حضرت عنقریب مذکور گردد[4] ، و باعث تصنیف این کتاب معلی القاب بیان مناقب آن حضرت ست ، می نمایم ، و بیان احوال و کمال ابناء و بعضے خلفا و کمل اصحاب ایشان کہ مشاہیر

۱ ـ در مخطوطہ ۱ : معصون ـ
۲ ـ در مخطوطہ ۳ : کمترین بنده ـ
۳ ـ در مخطوطہ ۲ ، ۳ : بدان ـ
۴ ـ در مخطوطہ ۱ : می گردد ـ

بودند بدان ملحق می گردانم - وچون این کتاب مبتنی بر دوازده حضرت ست و دفتر اول بحضرت اول تمام گشت باقی حضرات را دفتر ثانی محتوی و مشتمل گردید - و از حضرت ثانی شروع افتاد ، واین دفتر را بحکم خذوا العلم من افواه الرجال بروایات ثقات و صلحائے عالی درجات اخذ کرده ، بنوعے که هیچ ریب و شبه درآن اسناد راه نداشت جمع نموده است و درین باب احتیاط بسیار بکار برده[1] انه تعالی ولی التوفیق و منه الاستعانة و علیه التکلان -

---

۱ - در مخطوطه ۲ ، ۳ : برده اند -

# الحضرة الثانية

من كتاب حضرات القدس فى بيان مجمل مبادى الحالات الى منتهى المقامات ، لشيخنا و امامنا و قبلتنا قطب الاقطاب غوث الشيخ و الشاب حضرة[1] مجدد الف الثانى خازن الرحمة الربانى[2] ، بحرالاسرار الالهية مزين الاطوار النقشبندية حجة العرفاء المحققين[3] ختم العلماء الراسخين شيخ الاسلام و المسلمين الشيخ احمد الفاروق الكابلی النقشبندی السهرندی رضی الله تعالیٰ عنه ۔

انتساب آن حضرت درین طریقه انیقه بحضرت خواجه محمد باقی قدس سره است و ایشان اعظم و اکمل خلفائے حضرت خواجه اند ۔ عالم عالم غریقان بحر عمان غفلت به طفیل ایشان بساحل دوام حضور افتاده اند ، و جهان جهان راه گم کردگان تیه ضلالت بتوسط ایشان بشاہراہ ہدایت رسیده ۔ علما و فضلا از اقصائے بلاد بخدمت آن خیر عباد چون مور و ملخ می شتافتند ، (و مشائخ) وقت ترک مشیخت نموده بادراک صحبت آن مرکز کمالات قطبیت و غوثیت مفتخر و مباہی می گشتند و اولیاء عصر انقیاد آن حضرت را سربلندی بقرب صمدی می دانستند ۔ و ملوک (وصعلوک) چون پروانه بر شمع می ریختند ۔ چه آن حضرت در وقت خود قبلهٔ اہل روزگار و کعبهٔ دیار بوده اند ۔ وصول فیض و ہدایت و حصول فضل و رحمت بعالم و عالمیان از مشرق تا مغرب و از جنوب تا شمال از وقت ظهور ایشان تا روز قیامت بتوسط شریف آن حضرت ست ۔ افاضهٔ شان منتظر توجه ایشان نیست ، و افادهٔ شان مترصد قصد ایشان نه ۔ چون نور آفتاب و ظهور ماہتاب بر افراد کائنات بر سبیل تفصیل ساطع و لامع ست ، و موقوف بر علم مهر و ماه نیست ، مثل ایشان مثل بحر محیط است که بر انجاد خود ایستاده است ،

---

۱ - در مخطوطه 'ب' لفظ حضرت مذکور نیست ۔

۲ - در مخطوطه ۳ : الرحمانی ۔

۳ - در مخطوطه ۱ : المتحققین ۔

سیلان آن منوط[1] بتوجہ متوجہ و اخلاص مخلص ست ۔ واگر دریا خواہد بفردے یا بر جماعۂ سیلان و فیضان بخشد ، در بخشش او کرا سخن ست ؟ جہانے را دریک لمحہ مالا مال و مملو سازد ۔

**مقام آنحضرت :**

و معاملۂ ایشان وراء طور عقل و درایت است ۔ خرد کہنہ لنگ در آنجا قدم ندارد بعد از ہزار سال از ارتحال محبوب ذوالجلال علیہ و علی آلہ الصلوات و التسلیمات بکمال اتباع آن سرور (علیہ الصلوۃ و السلام[2]) بکمالات وراثت شدہ مجدد بعد الف آمدہ اند ، و آنچہ آن سرور علیہ السلام فرمودہ ''مثل اُمتی کمثل المطر لایدری اولھم خیرھم ام آخرھم'' تواندکہ اشارہ بوجود مسعود آن حضرت بود ، چہ آخریت این امت از مضی الف است ۔ و پیغمبر علیہ السلام فرمودہ کہ در ہر مأتہ مجددے آیدکہ دین متین مرا از سر نو تازہ گرداند ۔ از مجددِ مأتہ تا مجددِ الف ، از صد تا ہزار فرق است بل زیادہ ازآن ۔ ہزار سال بایستے تا این چنین گوہرے بوجود آید ۔

ہزار سال بباید کہ تا بباغ یقین
ز شاخ ہمت چون تو گلے ببار آید
بہر قران و بہر قرن چون توئے نبود
بروزگار چون تو کَے بروزگار آید[3]

**ظہورِ نورِ محمدی :**

نور آن سرور علیہ السلام بعد ہر مائۃ در کسوت قطب وقت ظہور کند و ارشاد و ہدایت فرماید اما در کسوت قطب الاقطابے کہ ہزار سال تخمیر طینت او کردہ اند ، و مادرِ دہرسی[4] و سہ قرن و دہ سال در شکم داشتہ ، و دایۂ قضا سہ لک[5] وشصت ہزار روز درکنار حمایت تربیت فرمودہ ، و مشاطۂ ازل در مدت دوازدہ

---

۱ ۔ در مخطوطہ 'الف' محو شدہ است ، از مخطوطہ 'ب' آوردہ شد ۔
۲ ۔ نسخۂ خطی میں یہاں بیاض چھوڑی ہوئی ہے ۔
۳ ۔ مصرعہ میں سکتہ پایا جاتا ہے ہرسہ نسخ خطیہ میں یہی صورت ہے ۔
۴ ۔ ایک قرن مساوی تیس سال ۔ ۵ ۔ بحساب قمری ۳۶۰ روز فی سال ۔

